# رشحاتِ عنبریہ

اعنی

احوال و مقاماتِ حضرت شاہ احمد سعید مجددی دہلوی رحمۃ اللہ علیہ

تالیف

حضرت شاہ محمد مظہر مجددی مہاجر مدنی

تحقیق و تعلیق

محمد اقبال مجددی


دار المبلغین حضرت میاں صاحب رحمۃ اللہ علیہ

شرقپور شریف، ضلع شیخوپورہ پاکستان

یطلب من المکتبۃ: ایشیق بشارع دار الشفقۃ بفاتح ۷۳ غرہ استانبول

ترکیہ

عکس بتی بر نسخہ خطی مخزونہ در کتاب خانہ خانقاہِ احمدیہ سعیدیہ موسیٰ زئی شریف پاکستان

# رشحاتِ عنبریہ

المسمّٰی

احوال و مقامات حضرت شاہ احمد سعید مجددی دہلوی (ت ۱۲۷۷ھ / ۱۸۶۰ء)

تالیف

## حضرت شاہ محمد مظہر مجددی مہاجر مدنی

تحقیق و تعلیق

## محمد اقبال مجددی

دار المبلغین حضرت میاں صاحب رحمۃ اللہ علیہ
شرقپور شریف ۔ ضلع شیخوپورہ

یطلب من المکتبۃ ایشیق بشارع دار الشفقۃ بفاتح ۷۲ نمرہ
استانبول ۔ ترکیۃ

کتاب ——— رشحاتِ عنبریہ
مولف ——— حضرت شاہ محمد مظہر مجددی مہاجر مدنی (۱۳۰۱ھ)
تحقیق و تعلیق ——— محمد اقبال مجددی
طبع اوّل ——— ۱۳۹۹ھ / ۱۹۷۹ء
تعداد ——— ایک ہزار
ہدیہ ——— دعائے خیر بحق ناشرین
طابع ضیا شاہد، مطبع: مزمل پرنٹرز ۹، سرکلر روڈ۔ لاہور

## تشکر

یہ کتابچہ حضرت صاحبزادہ الحاج میاں جمیل احمد شرقپوری مدظلہ کے مالی تعاون سے شائع ہو رہا ہے۔ جس کے لیے ہم ان کے شکر گزار ہیں۔

پتے

دار المبلغین حضرت میاں صاحب رحمۃ اللہ علیہ
شرقپور شریف ضلع شیخوپورہ (پاکستان)

یطلب من المکتبۃ ایشیق بشارع دار الشفقۃ بشارع ۷۲ نمرہ
استانبول۔ ترکیۃ

۲۔ مکتبہ سراجیہ خانقاہِ احمدیہ سعیدیہ موسیٰ زئی شریف ڈیرہ اسمٰعیل خان
(پاکستان)

# مُقدمہ

پاکستان وہند کے سوانحی ادب میں سلسلۂ نقشبندیہ کی اہم خدمات ہیں۔ تصنیفی اعتبار سے اس سلسلۂ طریقت کو دیگر سلاسل پر ترجیح حاصل ہے۔ خصوصًا تیرھویں اور چودھویں صدی ہجری میں اس سلسلہ مبارکہ کے سوانحی ادب میں خاصا اضافہ ہوا ہے۔ اس دور کے تقریبًا ستر تو صرف تذکرے ہی ہماری نظر سے گذرے ہیں۔

اس وقت فقط کتاب حاضر کے صاحب سوانح حضرت شاہ احمد سعید مجددی دہلوی ثم مدنی رحمۃ اللہ علیہ (متوفی ۱۲۷۷ھ/۱۸۶۰ء) اور آپ کے متعلقین کے احوال کے مآخذ کی مجمل فہرست کے بعد ہی ہم رسالہ حاضر کا تعارف کروا سکتے ہیں۔

(۱) ۱۲۳۷ھ/۱۸۲۱ء شاہ غلام علی دہلوی، حضرت: کمالات مظہری

(۲) ۱۲۴۳ھ/۱۸۲۶ء رأفت رؤف احمد مجددی: جواہر علویہ

(۳) ۱۲۵۳ھ/۱۸۳۷ء محمد بن عبداللہ خالدی: البہجۃ السنیہ

(۴) ۱۲۶۹ھ/۱۸۵۲ء عبدالغنی محدث شاہ: تکملہ مقامات مظہری

(۵) ۱۲۷۷ھ/۱۸۵۲ء دوست محمد حاجی خواجہ (تحفہ زواریہ مکتوبات حضرت شاہ احمد سعید)

(۶) ۱۲۷۷ھ رشحات عنبریہ کتاب حاضر

(۷) ۱۲۸۱ھ/۱۸۶۴ء محمد مظہر مجددی: مناقب احمدیہ و مقامات سعیدیہ

(۸) ۱۲۸۴ھ/۱۸۶۷ء محمد عمر مجددی: انساب الطاہرین۔

(۹) ۱۲۸۵ھ/۱۸۶۸ء محمد عادل کاکڑی: مکتوبات حضرت حاجی دوست محمد قندھاریؒ

(۱۰) ۱۲۸۵ھ/۱۸۶۸ء معزالدین بن عبدالکریم: مجموعہ فضائل الباری فی مناقب دوست محمد قندھاری، نیز جواہر ملفوظات خلاصہ فضائل الباری

(۱۱) امان اللہ ملا : مناقب حضرت شاہ احمد سعید (فارسی نظم)

(۱۲) ۱۲۸۶ھ/۱۳۰۶ھ محمد محبوب علی : خلوت در انجمن

(۱۳) ۱۳۰۰ھ/۱۸۸۲ء محمد حسن کرنپوری : ملفوظات حضرت مولوی غلام نبی للّٰہی رح

(۱۴) ۱۳۰۰ھ/۱۸۸۲ء تذکرہ مشائخ نقشبندیہ مجددیہ

(۱۵) ۱۳۰۱ھ/۱۲۹۸ھ نامعلوم : سیر الکاملین

(۱۶) ۱۳۰۳ھ/۱۸۸۵ء عبدالمجید خالدی : الحدائق الوردیہ فی اجلاء النقشبندیہ

(۱۷) ۱۳۰۷ھ/۱۸۸۹ء محمد مراد قزانی : نفائس السانحات فی تذییل الباقیات الصالحات
[تکملہ رشحات عین الحیات کاشفی]

(۱۸) ۱۳۰۷ھ/۱۸۸۹ء ابوالحسن نقشبندی : مقامات گل محمدیہ فی احوال مشائخ نقشبندیہ

(۱۹) ۱۳۰۸ھ/۱۸۹۰ء محمد معصوم شاہ : ذکر السعیدین فی سیرۃ الوالدین

(۲۰) ۱۳۱۲ھ/۱۸۹۴ء احمد ابوالخیر مکی : ہدیۂ احمدیہ

(۲۱) ۱۳۱۳ھ/۱۸۹۵ء عبدالمجید خانی خالدی : السعادۃ الابدیہ

(۲۲) ۱۳۱۴ھ/۱۸۹۶ء اکبر علی نقشبندی : فوائد عثمانیہ [ملفوظات و مکتوبات حضرت
خواجہ محمد عثمان رح دامانی ف ۱۳۱۴ھ

(۲۳) ۱۳۳۴ھ/۱۹۱۶ء عبداللہ شاہ ابوالحسنات : گلزار اولیاء

(۲۴) ۱۳۴۰ھ/۱۹۲۱ء محمد حسن مجددی : انساب الانجاب

(۲۵) ۱۳۹۲ھ/۱۹۷۲ء زید ابوالحسن فاروقی : مقامات خیر

یہ چند بنیادی مآخذ ہیں، جنگ آزادی ۱۸۵۷ء کے حوالے سے اکثر کتب میں آپ کا ذکر خیر آتا ہے۔

مذکورہ مآخذ میں شمارہ ۱، ۶، ۸، ۱۰، ۱۱، ۱۵ غیر مطبوعہ ہیں باقی سب چھپ کر شائع ہو چکے ہیں۔ انہیں مآخذ میں سے نمبر چھ کا مختصر تعارف ملاحظہ ہو۔

# رشحات عنبریہ

یہ حضرت شاہ احمد سعید مجددی رحمۃ اللہ علیہ کے حالات پر آپ کے صاحبزادے حضرت شاہ محمد مظہر مجددی دہلوی ثم مکی (م ۱۳۰۱ھ) کی تصنیف ہے۔ اس کی زبان عربی نثر و نظم ہے۔ رسالہ ہٰذا کے مطالعہ کے فوراً بعد جو سوال ذہن میں ابھرتا ہے وہ یہ کہ جب انہیں مصنف کی اسی موضوع پر مفصل کتاب مناقب احمدیہ و مقاماتِ سعیدیہ فارسی اور عربی دونوں زبانوں میں موجود ہے تو اس مختصر رسالہ کی تالیف کی کیا ضرورت تھی؟

مناقب احمدیہ کے مطالعہ سے معلوم ہوتا ہے کہ اس سے پیشتر انہیں مصنف نے حضرت کے حالات پر ایک عربی رسالہ "مناقب صغریٰ" تالیف کیا تھا جس سے مراد یہی پیش نظر رسالہ رشحاتِ عنبریہ ہی ہے کیونکہ مناقب احمدیہ و مقاماتِ سعیدیہ اور رسالہ حاضر کے تقابلی مطالعہ سے معلوم ہوتا ہے کہ اس کے کچھ اقتباسات مناقب احمدیہ میں پائے جاتے ہیں[1] اس کے عربی ترجمہ میں اسی رشحاتِ عنبریہ کو "المناقب الصغریٰ" کہا گیا ہے[2]۔ گویا یہ رسالہ مناقب احمدیہ کی تالیف ۱۲۸۱ھ سے قبل وجود میں آچکا تھا۔ ہمارا خیال ہے کہ حضرت شاہ احمد سعید مجددیؒ کی وفات ۱۲۷۷ھ کے موقع پر ہی اہل عرب کو اس عظیم شخصیت سے متعارف کروانے کے لئے عربی میں ایک رسالہ لکھنے کی ضرورت محسوس کی گئی تو آپ نے عربی زبان میں نہایت فصیح و بلیغ و مسجع انداز میں یہ رسالہ حاضر تحریر فرمایا۔ گویا رشحات عنبریہ کا سال تالیف ۱۲۷۷ھ ہے۔

اگرچہ مؤلف نے اس رسالہ کا نام وضاحت سے نہیں لکھا لیکن فقرۂ ذیل اما بعد فهو رشحاتٌ عنبريةٌ يتعطر بها حواس السامعين ورائحاتٌ مِسكيّةٌ أذفريّةٌ (ورق ۲ ب) سے قیاس کر کے ہم نے اس کا نام رشحات عنبریہ تجویز کر لیا ہے۔ مؤلف نے رسالہ کے متن میں اپنا نام نہیں لکھا لیکن دیباچہ

---

[1] مناقب احمدیہ ص ۲۰۲، رشحات عنبریہ ورق ۱۱ الف
[2] المناقب الاحمدیہ والمقامات السعیدیہ ص ۲۳۷

ہیں صاف بتایا ہے کہ یہ رسالہ میرے والد حضرت شاہ احمد سعید کے حالات پر مشتمل ہے لیکن رسالہ کے خاتمہ میں اپنا نام واضح طور پر بتایا ہے۔ اس رسالہ کے کاتب کے ترقیمہ سے معلوم ہوتا ہے کہ یہ رسالہ مدینہ منورہ ہی میں تالیف ہوا اور وہیں سے حضرت مؤلف نے خود اپنے دستِ مبارک سے کتابت کر کے حضرت شاہ احمد سعیدؒ کے خلیفہ اول حضرت خواجہ حاجی دوست محمد قندھاری رحمۃ اللہ علیہما کے مطالعہ کے لئے موسیٰ زئی شریف ارسال فرمایا (ورق ۱۲ ب) خانقاہِ احمدیہ سعیدیہ موسیٰ زئی شریف کے اس متبرک خطی نسخے کا عکس شائع کیا جا رہا ہے۔ اس نسخے کی دریافت کا سہرا خانقاہ شریف کے موجودہ سجادہ نشین حضرت مولانا محمد اسماعیل صاحب سراجی مجددی مدظلہ کے صاحبزادہ جناب محمد سعد سراجی ملقب بہ مرشد بابا مدظلہ کے سر ہے جنہوں نے اس گوہر نایاب کی نشاندہی فرمائی اور عکس برداری کے لئے نسخہ عنایت کیا۔

## مؤلف

رسالہ نفحات عنبریہ کے مولف حضرت شاہ محمد مظہر مجددی دہلوی ثم مدنی ہیں۔ آپ صاحبِ سوانح حضرت شاہ احمد سعید مجددیؒ کے صاحبزادے اور ذی علم مصنف تھے۔ آپ کا فیضان نہ صرف پاکستان و ہندوستان بلکہ عالم اسلام میں خاصا پھیلا ہے۔ حضرت مولف نے اپنے حالات اپنی سب سے مشہور تالیف مناقب احمدیہ و مقاماتِ سعیدیہ میں خود تحریر کئے ہیں۔ بعد کے تذکرہ نویسوں نے انہیں کے اعادہ پر اکتفا کی ہے۔ فرماتے ہیں:۔

"میری ولادت ۲ رجمادی الاولیٰ ۱۲۴۸ھ / ۱۸۳۲ء میں خانقاہ شریف دہلی میں ہوئی میرے والد حضرت شاہ احمد سعید رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں کہ تمہارے دادا جو کہ صحیح کشف رکھتے تھے۔ تمہارے حق میں عظیم بشارات دیں اور تمہارا نام مظہرِ محمد اور تاریخ ولادت مظاہر محمدی فرمائی۔ میں نے نو سال کی عمر میں قرآن مجید حفظ کر کے اپنے والد بزرگوار سے اکثر دینی درسی کتب پڑھیں۔ کمسنی میں حضرتِ والا نے ایک خاص وقت میں مجھے بلایا اور بیعت سے

سرفراز فرمایا اور مراقبۂ احدیت کی تلقین کی۔ سِن بلوغت کے قریب تھا کہ باطن کی دائمی نگرانی جو کہ دوامِ حضور کے مبادیات میں سے ہے پر فائز کیا اور شرح ملا جامی (در علم نحو) کی تعلیم دی۔ اس طرح بائیس سال عمر میں مجھے ظاہری اور باطنی علم سے فارغ کر کے اجازتِ مطلقہ دی اور مریدین کو توجہ دلانا شروع کی اور چند احباب میرے حوالہ کئے اور کتب تصوف خصوصاً مکتوباتِ حضرت امام ربانی مجدد الف ثانی قدس اللہ سرہ کمال تحقیق و تدقیق کے ساتھ دو بار پڑھائے۔

سرہند شریف کی حاضری کے بعد والدین کی اجازت سے حرمین الشریفین کی زیارت کے لئے روانہ ہوا اور عرصہ کے بعد واپس آیا۔ اس دوران حضرت والد نے بہت سے گرامی نامے مجھے لکھے اور میں نے بھی مکشوفاتِ حرمین پر بہت سے عریضے حضرت کی خدمت میں ارسال کئے۔"[1]

جن میں مولف نے دس خطوط اپنی کتاب مناقب احمدیہ و مقاماتِ سعیدیہ میں نقل کئے ہیں[2]

اپنے والد بزرگوار کے علاوہ ابتدائی کتب آپ نے مولوی حبیب اللہ سے اور صحاح ستہ اپنے عم اکبر حضرت شاہ عبد الغنی مجددیؒ سے بالاستیعاب پڑھیں[3]

---

[1] شاہ محمد مظہر، مناقب احمدیہ و مقاماتِ سعیدیہ۔ مطبوعہ افضل المطابع دہلی ۱۲۸۲ھ ص ۲۶۱ ملخصاً

[2] ایضاً ص ۲۶۱ - ۲۶۷

[3] حضرت شاہ عبد الغنی مجددی (۱۲۳۴ھ - ۱۲۹۶ھ / ۱۸۱۹ء - ۱۸۷۸ء) بن حضرت شاہ ابو سعید مجددی، حضرت شاہ محمد اسحٰق کے شاگرد اور حضرت شاہ غلام علی دہلوی کے خلیفہ تھے۔ حرمین الشریفین میں انہیں بہت مقبولیت ہوئی۔ حضرت شاہ احمد سعید کے ساتھ آپ بھی ۱۲۷۴ھ / ۱۸۵۷ء میں حرمین الشریفین کو ہجرت کی۔ حاشیہ سنن ابن ماجہ (انجاح الحاجہ) تکملہ مقاماتِ مظہری، تحفۂ تیموریہ، شفاء السائل، اردو ترجمہ نصاب الاحتساب اور تبریز المکنونات فی تخریج احادیث المکتوبات آپ کی تصانیف سے ہیں۔ تفصیل کیلئے ملاحظہ ہو مقاماتِ خیر ص ۷۴ - ۸۱

[4] محمد معصوم شاہ: ذکر السعیدین فی سیرۃ الوالدین ص ۱۴

اپنے والد کے ہمراہ ۱۲۷۴ھ / ۱۸۵۷ء میں حرمین الشریفین کو آپ نے بھی ہجرت کی اور مدینہ منورہ میں وہیں مقیم ہو گئے آپ نے مدینہ منورہ میں سہ منزلہ نہایت عمدہ رباط ۱۲۹۰ھ میں بنائی حضرت شاہ محمد عمر بن حضرت شاہ احمد سعیدؒ نے اس کی تاریخ کہی ؎

چوں اُخِ کامل محمد مظہر عالی ہمم ساخت خوش بنیاد زیبا خانقاہ احمدی

سال تاریخش دعائیہ عمر گفت اے الہ تا ابد آباد بادا خانقاہ احمدی

یہ خانقاہ رباط مظہر کے نام سے مشہور ہے اور مدینہ منورہ میں مسجد نبوی کے قریب واقع ہے حضرت شاہ محمد مظہرؒ نے دوشنبہ ۱۱ محرم ۱۳۰۱ھ میں انتقال فرمایا۔ جنت البقیع (مدینہ منورہ) میں قبہ حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کے قریب مدفون ہیں۔ آپ کے دس صاحبزادے اور پانچ صاحبزادیاں تھیں۔

## تالیفات

حضرت شاہ محمد مظہر کی کئی تالیفات یادگار ہیں۔ ابھی تک آپ کی تمام تالیفات منظر عام پر نہیں آئی ہیں، صرف مفصلہ ذیل کا ہمیں علم ہے۔

(۱) رشحات العنبریہ (رسالہ حاضر)

(۲) مناقب احمدیہ و مقاماتِ سعیدیہ تکمیل بسال ۱۲۸۱ھ مطبوعہ اکمل المطابع دہلی ۱۲۸۲ھ

(۳) المناقب الاحمدیہ والمقامات السعیدیہ، عربی ترجمہ کتاب مذکور مطبوعہ قزان ۱۸۹۶ء

(۴) الدر المنتظم فی القیام تجاہ الفقیر المکرم باسم تاریخی الدر المنتظم ۱۲۹۶ھ یہ رسالہ مع شرح مسمیٰ بہ السلک المنظم از سید محمود مدراسی، مطبع احسن المطابع مدراس سے ۱۳۲۴ھ میں چھپ چکا ہے [1]

تفصیل کے لئے ملاحظہ ہو ضمیمہ رسالہ ہذا تحت عنوان "خود نوشت حالات مؤلف"

---

[1] زید ابوالحسن فاروقی، مقاماتِ خیر صـ ۱۰۴

# حضرت شاہ احمد سعید مجددی رحمۃ اللہ علیہ

رسالہ رشحات العنبریہ کا موضوع حضرت شاہ احمد سعیدؒ کے حالات و کمالات ہے۔ اس لئے صاحب سوانح کا مختصر تعارف اردو میں لازم ہے۔

آپ حضرت شاہ ابو سعید رحمۃ اللہ علیہ کے فرزند اکبر ہیں۔ اسم گرامی احمد سعید اور کنیت ابو المکارم ہے۔ آپ حضرت امام ربانی مجدد الف ثانی قدس سرہٗ (ف ۱۰۳۴ھ / ۱۶۲۴ء) کی اولاد مبارک سے تھے[1] یکم ربیع الاخرٰی ۱۲۱۷ھ / ۳۱ جولائی ۱۸۰۲ء کو ریاست رام پور میں پیدا ہوئے اور وفات ظہر و عصر کے مابین بروز سہ شنبہ ۲ ربیع الاول ۱۲۷۷ھ / ۱۸ ستمبر ۱۸۶۰ء مدینہ منورہ میں ہوئی حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کے گنبد سے متصل جانب قبلہ سپرد خاک ہوئے۔ آپ کی عمر ۵۹ سال تھی۔ قرآن پاک کے حافظ تھے۔

جب آپ کے والد ماجد حضرت شاہ غلام علی قدس سرہٗ سے بیعت ہونے کے لئے دہلی گئے تو آپ بھی ان کے ساتھ تھے اور حضرت شاہ صاحب سے بیعت ہوئے۔ اس وقت آپ کی عمر دس سال پوری نہیں ہوئی تھی شاہ صاحب آپ پر نہایت مہربان تھے اور اکثر فرمایا کرتے تھے کہ میں نے لوگوں سے ایک بچہ طلب کیا کسی نے نہیں دیا ابو سعید نے میری طلب پوری کردی اور اپنا بیٹا مجھے دے دیا۔

**تعلیم**

حضرت شاہ احمد سعیدؒ نے حضرت شاہ غلام علیؒ سے کتب تصوف سبقاً پڑھی تھیں اور مروجہ علوم کی تحصیل مفتی شرف الدین شاہ سراج احمد مجددی، مولوی محمد اشرف اور مولوی نور سے کی۔

**خلافت**

حضرات مجددیہ کا سلوک اوّل سے آخر تک حضرت شاہ صاحب سے حاصل کیا اور شاہ صاحب ہی نے آپ کو خلعت عطا کی۔ لیکن چونکہ آپ نے جمیع مقامات میں اپنے والد بزرگوار سے بھی توجہات لیں اس لئے شجرہ میں آپ کے والد ماجد کا اسم گرامی بھی لیا جاتا ہے

---

[1] شجرہ کے لئے ملاحظہ ہو تعلیقات رسالہ حاضر

حضرت شاہ غلام علی نے اپنے ایک رسالہ کمالاتِ مظہری تالیف ۱۲۳۷ھ میں شاہ احمد سعید کے بارے میں لکھا ہے۔

"حضرت احمد سعید فرزند حضرت ابوسعید بہ علم وعمل وحفظ قرآن مجید و احوال نسبت شریفہ قریب است بہ والد ماجد خود"

۱۲۴۹ھ میں آپ کے والد بزرگ جب حج کے لئے روانہ ہوئے تو خانقاہ شریف آپ کے حوالے کی جہاں آپ نے طالبانِ حق کو چوبیس سال سات ماہ تک فیضیاب کیا[۱]

۱۲۷۴ھ/۱۸۵۷ء کی جنگ آزادی میں بے شمار علماء و مشائخ نے بلادِ اسلامیہ کی طرف ہجرت کی، ان میں حضرت شاہ احمد سعیدؒ کا اسم گرامی سرِفہرست ہے۔

اُن انتہائی خراب حالات میں بھی آپ چار ماہ تک کامل استقامت کے ساتھ دہلی میں مقیم رہے۔ جب کوئی آپ سے ہجرت کے لئے کہتا تو آپ فرماتے کہ ہم اپنے مشائخ کرام کی اجازت کے بغیر شہر سے باہر نہیں جا سکتے۔ ان حالات میں آپ خود مع فرزندان و مریدین سراج الدین محمد ابوظفر بادشاہ کے پاس تشریف لے گئے اور کتاب و سنت کے موافق بادشاہ کی فہمائش کی[۲] ہندوستان کے مقتدر علماء نے اس وقت جہاد کا فتویٰ جاری کیا۔ اس فتویٰ کے اولین محرک اور دستخط کنندہ آپ ہی تھے کہ "ان حالات میں جبکہ انگریز دہلی پر چڑھ آئے ہیں اور مسلمانوں کی جان و مال خطرہ میں ہے، اس صورت میں مسلمانوں پر جہاد فرض ہے یا نہیں"؟

جہاد کا دہلی میں سب سے پہلے حضرت شاہ احمد سعیدؒ نے ہی چرچا کیا اور فتویٰ جہاد پر اپنے دستخط ثبت کئے[۳]

---

[۱] حضرت شاہ احمد سعیدؒ کے یہ حالات مولف رسالہ ہٰذا کی دوسری تالیف مناقب احمدیہ و مقاماتِ سعیدیہ اور مولانا زید ابوالحسن فاروقی کی کتاب مقاماتِ خیر، ص ۸۲ - ۹۱ سے ملخصاً ماخوذ ہیں۔

[۲] محمد معصوم شاہ : ذکر السعیدین فی سیرۃ الوالدین ص ۲۳

[۳] تفصیل کیلئے ملاحظہ ہو عبداللطیف: روزنامچہ ۱۸۵۷ء مرتبہ خلیق احمد نظامی ص ۹۵، کمال الدین حیدر: قیصر التواریخ ۲/۵۰، غالب: خطوط ۲/۵۴، محمد ایوب قادری: جنگ آزادی ۱۸۵۷ء۔ کراچی ۱۹۷۶ء ص ۲۰۷ - ۲۰۸، عتیق صدیقی: اٹھارہ سو ستاون اخبار اور دستاویزیں۔ دہلی ۱۹۶۶ء ص ۱۹۹

آخر استخارۂ مسنونہ کے بعد آپ مع اہل و عیال حرمین الشریفین کی طرف ہجرت کے لئے روانہ ہوئے اور راستے کے بے شمار مصائب کے باوجود آپ اپنے خلیفۂ نامدار حضرت خواجہ حاجی دوست محمد قندھاری[1] رحمۃ اللہ علیہ کے پاس ان کی خانقاہ موسیٰ زئی شریف ضلع ڈیرہ اسمٰعیل خان تشریف لے گئے۔ حضرت حاجی صاحب نے نہایت تپاک سے خیر مقدم کیا۔

حضرت شاہ احمد سعید نے اپنے مریدین اور خانقاہ دہلی حضرت حاجی دوست محمدؒ کے سپرد کی اور اپنے دستِ خاص سے بہ تحریر حاجی صاحب کو عنایت کی۔

---

[1] حضرت حاجی دوست محمد قندھاری رحمۃ اللہ علیہ (متوفی ۱۲۸۴ھ ۱۸۶۷ء) حضرت شاہ ابو سعید مجددیؒ کے مرید اور حضرت شاہ احمد سعید مجددی کے مشہور ترین خلفاء میں سے تھے۔ پاکستان و ہند، خراسان، عربستان اور ترکی کے بہت سے طالبانِ حق ان کے دستِ حق پرست پر بیعت کر کے خاصانِ خدا میں شامل ہوئے۔ حضرت حاجی صاحب کی کئی مقامات پر خانقاہیں تھیں لیکن آپ کا زیادہ قیام موسیٰ زئی شریف ضلع ڈیرہ اسماعیل خان پاکستان میں ہوتا تھا۔ وصال کے بعد آپ اسی خاک پاک میں دفن ہوئے حضرت حاجی صاحب کے وصال کے بعد آپ کے خلیفہ حضرت خواجہ محمد عثمان قدس سرہٗ (متوفی ۱۳۱۴ھ) ان کے بعد حضرت خواجہ مولانا سراج الدین قدس سرہٗ (ف ۱۳۳۳ھ) اور ان کے بعد حضرت مولانا حافظ محمد ابراہیم صاحب قدس سرہٗ (ف ۱۹۵۷ء) اور آپ کے وصال کے بعد اب حضرت مولانا خواجہ محمد اسمٰعیل مدظلہ خانقاہ شریفہ کے سجادہ نشین ہیں۔ موصوف ذی علم، نہایت متقی اور پابندِ شرع شیخِ طریقت ہیں۔ حضرت کے چار صاحبزادے بھی نہایت اعلیٰ اخلاق کے مالک ہیں۔ راقم الحروف کے ان صاحبزادگان میں سے جناب محمد سعد سراجی ملقب بہ مرشد بابا مدظلہ سے بہت اچھے مراسم ہیں موصوف خانقاہ احمد سعیدیہ کے کتب خانہ کی نہایت اچھے طریقے سے حفاظت کر رہے ہیں۔ رسالہ حاضر سخات العنبریہ صاحبزادہ موصوف ہی کی مہربانی سے ہمیں دستیاب ہوا ہے۔ موصوف نے اپنے سلسلہ کی کتابیں شائع کرنے کے لئے ایک ادارہ نشر و اشاعت بھی مکتبہ سراجیہ کے نام سے موسیٰ زئی شریف ہی میں قائم کیا ہے کئی قابل قدر کتب شائع کی ہیں۔ خانقاہ احمدیہ موسیٰ زئی شریف کے بزرگان کرام کے حالات کیلئے ملاحظہ ہو۔ مکتوبات حضرت حاجی دوست محمد قندھاری و رقعاتِ عثمانیہ تحقیق ترجمہ فوائد مدظلہ صاحبزادہ مرشد بابا جو مطبوعہ اور مشہور ہیں۔

"..... مریدان خود کہ در ہندوستان و خراسان سکونت میدارند کہ
بجائے من مقبول بارگاہ احد حاجی دوست محمد صاحب را کہ
خلیفہ من اند بدانند و توجہات از ایشان گرفتہ باشند......
و بہ ضمنیت خویش ہم ایشان را مخصوص گردانیدند و خانقاہ
و مکانات محل سرائے خود و تسبیح خانہ حوالہ کہ ایشان نمودند"[1]

حضرت حاجی صاحب نے اپنے خلیفہ مولوی رحیم بخش اجمیری ہرصوری (ف ۱۲۸۳ھ) کو اسی وقت حضرت شاہ احمد سعید کی موجودگی میں انہیں خانقاہ شریف (دہلی) جانے کا حکم دیا۔ وہ اسی وقت روانہ ہوگئے

چنانچہ حضرت شاہ احمد سعید کا جہاز آخر شوال میں جدہ پہنچا آپ نے ۱۲۷۴ھ/۱۸۵۸ء کا حج ادا کیا اور ربیع الاول ۱۲۷۵ھ کو مدینہ منورہ میں حاضری دی۔

آپ کی اولاد میں چار صاحبزادے عبدالرشید، عبدالحمید، محمد عمر، محمد مظہر [مولف رسالہ ہذا] اور ایک صاحبزادی روشن آراء تھیں۔

آپ کے خلفاء میں سے حضرت شاہ محمد مظہر نے مناقب احمدیہ میں اسی حضرات کے نام لکھے ہیں۔ انساب الطاہرین میں حضرت شاہ محمد عمر نے لکھا ہے کہ سینکڑوں افراد آپ سے اجازت و خلافت سے مشرف ہوئے۔

آپ کے علم ظاہری کے تلامذہ کا ذکر کرتے ہوئے صاحب سیر الکاملین نے لکھا ہے:-

بسیارے از علماء زمان شاگرد حضرت ایشان بودند مثل مولوی عبدالقیوم بن مولوی عبدالحئی و مولانا محمد نواب و مولوی احمد علی سہارنپوری محدث و مولوی ارشاد حسین مجددی و مولوی فیض الحسن سہارنپوری و مولوی عبدالعلی بن قاری ہاشم وغیرہم[2]

---

[1] محمد مظہر: مناقب احمدیہ و مقامات سعیدیہ ص ۲۴۰-۲۴۱

[2] بحوالہ مقامات خیر ص۲۴؟

حضرت شاہ احمد سعیدؒ کی تصانیف میں پانچ رسائل ہیں یعنی

۱ : سعید البیان فی مولد سیّد الانس والجان (اردو) مطبوعہ

۲ : الذکر الشریف فی اثبات المولد المنیف (فارسی)

۳ : اثبات المولد والقیام (عربی)

۴ : الفوائد الضابطہ فی اثبات الرابطہ (فارسی)

۵ : انہار اربعہ (فارسی) مطبوعہ

۶ : تحقیق الحق المبین فی اجوبتہ المسائل الاربعین (فارسی) مطبوعہ

۷ : مکتوبات ۔ آپ کے تمام مکاتیب تاحال جمع نہیں کیے گئے، صرف ایک سو سینتیس (۱۳۷) مکاتیب آپ کے خلیفہ حضرت حاجی دوست محمد قندھاری نے جمع کئے۔ جنہیں جناب ڈاکٹر غلام مصطفےٰ خاں صاحب نے تحفہ زواریہ کے نام سے ۱۳۷۳ھ میں کراچی سے شائع کیا۔

۸ : فتاوٰی ۔ آپ احیانا فتوٰی بھی دیتے تھے لیکن کسی نے انہیں جمع نہیں کیا۔

اب صاحب سوانح، مولف اور رسالہ کے مختصر تعارف کے بعد اصل رسالہ رشحات عنبریہ ملاحظہ ہو۔

محمد اقبال مجددی
۲۷ دسمبر ۱۹۷۸ء

دار المورخین
گیلانی سٹریٹ ۔ منور عزیز پارک
نیو وسن پورہ ۔ لاہور

رب یسر بسم الله الرحمن الرحیم

الحمد لله الذی تجلی باسرار انوار ارواح حقائق العارفین المحبوبین ٥ و
ازال السدل الحجب الارتیاب بالتهاب اشراق نور الوجود للعاشقین المحبین ٥
و بسط بساط الانبساط علی سماط اهل الرباط تحت سرادق اشجار اعلام الوصال
للخائفین ٥ و غرس اوتاد الوداد فی مناجاة خیمات القرب تحت میاه الانس
بحبوحة حضرة القدس فخروا له ساجدین ٥ فتحرک فلک قطب القلب
لاجل شهود الرب باندفاع سماع نغمات رنات التائبین ٥ و ادار کئوس
شراب الحب فسقاهم وارواهم وافناهم عن غیر مولاهم فبدت لهم شمس
الحقیقة فقاموا هائمین ٥ فادرج مصباح الفلاح فی اصل لب القلب فنظروا
الی جمال ارحم الراحمین ٥ احمده سبحانه علی نعمائه التی لا تعد ولا تحصی و
اشکره تعالی علی الائه التی لا تعد و لا تقصی ٥ واشهد ان لا اله الا الله
وحده لا شریک له فیداریه ٥ و لا شبیه له فیضاهیه ٥ و لا ضد له فیجاریه
و لا ند له فیباریه ٥ جل وعلا عن مثله و مثاله ٥ وتقدس و تعالی عن حکم
الفکر والخیاله تفرد بجلال ملکوته ٥ و توحد بجمال جبروته ٥ له الصفات
المختصة بحقه ٥ والایات الناطقة بانه غیر مشبه بخلقه ٥ فالجماد
ینطق بلسان حاله ٥ والنبات یتکلم باشکاله ٥ والکل الی التوحید لیشیر

فسبحانه ليس كمثله شيء وهو السميع البصير. واشهد ان سيدنا ونبينا
محمدا عبده ورسوله وخليله وحبيبه روح جسد الكونين، وعين حيوة
الدارين، شاهد اسرار الازل، ومشاهد انوار السوابق الاول، طور التجليات
الاحسانية، ومهبط الظهورات الرحمانية، نور كل شيء وهداه، وسر كل
سر وسناه، اكرمه تعالى بالمخاطبة القصوى، والمشافهة العليا
بالنظر، وخصصه بالوسيلة العظمى والشفاعة الكبرى في الحشر، وهو
فخر آدم ومن بعده، وشرف ابراهيم ومن دونه، لولاه لما اظهر الله الخلق
ولما علم الباطل من الحق، الذي بلغ الرسالة وادى الامانة ونصح الامة
وكشف الغمة وجلى الظلمة، وجاهد في الله حق جهاده، وعبد الله حق عبادته
الانبياء ظلال نبوته، والاولياء آثار ولايته، فهو ظل الله الواجب وكل
شيء سواه في ظله، وهو خليفة الله الاعظم على سائر الخلق دقه وجله
شعر محمد سيد الكونين والثقلين ﴿ والفريقين من عرب ومن عجم
فاق النبيين في خلق وفي خلق ﴿ ولم يدانوه في علم ولا كرم ﴿
فانه شمس فضل هم كواكبها ﴿ يظهرن انوارها للناس في الظلم
فمبلغ العلم فيه انه بشر ﴿ وانه خير خلق الله كلهم
صلى الله عليه وسلم وعلى جميع اخوانه من النبيين كنوز الحقائق
وهداة الخلائق، وعلى آله واصحابه اجمعين خزنة اسراره ومعادن

شانِ رسالت

الخلفاء الاربعة

النوادر ۝ لاسيما الخلفاء الاربعة الذين سبقت لهم الحسنى وزيادة ۝
الصديق الصديق ۝ والرفيق الرفيق ۝ والفاروق الصدوق ۝ مطلق الدنيا
فما غرّه الزخرف ولا الرونق ۝ وذو النورين النيرين ۝ الجامع بين
البحرين ۝ والمرتضى المنتقى اذ البطش هلك قيصر وكسرى ۝ صلوة لا غاية
ولا انتهاء ولا امد لها ولا انقضاء ۝ وعلى سائر اولياء الذين اخلصوا
الاعمال وحققوها ۝ وقيّدوا شهواتهم بالخوف واوثقوها ۝ وسابقوا
الساعات بالطاعات فسبقوها ۝ وقهروا بالرياضة اغراض النفوس الرديّة
فمحقوها ۝ اولئك هم خير البرية ۝ رضي الله عنهم ورضوا عنه ذلك لمن
خشي ربه ۝ اما بعد فهذه نفحات عنبرية يتعطر بها حواس السامعين
ونفحات مسكية اذفرية يتطيب بها انفاس الحاضرين ۝ ونشقات
محبّبة محبوبة يطرب بها قلوب العاشقين الواصلين ۝ والبستْ
لباس الحروف والاصوات ۝ لتفيض البركات على الكائنات ۝ في مناقب
سيدي الوالد قبلة الاكابر والاماجد ۝ شيخ الاسلام ۝ ومصابيح
الظلام ۝ امام الانام ۝ ومرشد الكرام ۝ الاجل الاكمل البارع الاورع ۝
العالم النحرير ۝ والنيّر المنير ۝ قائم الدين ۝ وقاية حكمة المتين ۝ المتمكن في
مسند الافادة ۝ والمتصاعد عن حضيض العادة الى اوج السعادة
نور حدقة الاكوان ۝ ونور حديقة الاعيان ۝ فارس مضمار الخطاء

وحارس اسرار الكتاب ٭ ليس مكرمة من الله الا وله منها نصيب ٣
کامل ٭ ولا موهبة الا وله فيها حظ کافر ٭ له التقدم على مشايخ الزمان
والتفوق على مشاهير الدوران ٭ الصفوة شعشعة من نير قلبه
الوافي ٭ والولاية شعبة من دوحة کرمه الکافی ٭ من استند بعروة
ارادته فهو الذی ارتقى مدارج الکمال ٭ ومن اعتصم بحبل الخلاصة
فهو الذی استسعد بحصول الکمال ٭ غوث الزمان ٭ وخليفة الرحمن
محبوب الله ٭ ووارث رسول الله ٭ قدوة اکابر النقشبندية قيم الطريقة
الاحمدية شمس الطريقة مخزن الاحسان ٭ بدر الحقيقة منبع
الايقان ٭ کنز الهدى بحر التقى عين العلماء ٭ فيض الفيوض رسالة العرفان
قطب الحقائق نخبة الاوتاد ٭ غوث الخلائق زبدة الاعيان ٭
هادی الانام وقبلة العظام ٭ عون البرية صفوة الرحمن ٭
الفاروقی النسب ٭ والمحمدی الحسب ٭ الهندی المولد ٭ والمدنی المحتد
وهو شيخنا وامامنا وقبلتنا وهادينا ووسيلتنا الى الله الحميد
حضرة الشيخ احمد سعيد ٭ رضی الله عنه وارضاه ٭ وقلبی
وروحی ونفسی فداه ٭ ابن الوحيد الفريد ٭ الشيخ ابی سعيد
ابن زاهد العصر صفی القدر ٭ ابن صوفی الدهر ٭ الشيخ عزيز القدر ابن
نخبة العلماء الاتقياء الشيخ محمد عيسى ٭ ابن سلطان الاولياء الکاملين

الشيخ سيف الدين ٥ وهو الملقب بمحتسب الامة ٥ ابن قطب هند
والشام والروم ٥ مجدد الدين خواجه محمد معصوم ٥ الملقب بعروة
الوثقى ابن الامام الربانى ٥ المجدد والمنور للالف الثاني ٥ الشيخ
احمد السهرندى ٥ ابن العارف الاوحد ٥ الشيخ عبد الاحد ٥
ابن عمدة الساجدين ٥ الشيخ زين العابدين ٥ ابن التقى البهي ٥ الشيخ
عبد الحي ٥ ابن العزيز المجدد ٥ الشيخ محمد ٥ ابن الحليم الاواه ٥ الشيخ
حبيب الله ٥ ابن الامام المتين ٥ الشيخ رفيع الدين ٥ ابن العالم
الحنين ٥ الشيخ نصير الدين ٥ ابن عالى الشان ٥ الشيخ سليمان ٥ ابن
ذى العلم الزخرف ٥ الشيخ يوسف ٥ ابن عالى الجاه ٥ الشيخ عبد الله ٥
ابن زبدة العشاق ٥ الشيخ اسحاق ٥ ابن الذاكر بالقلوب والافواه ٥
الشيخ عبد الله ٥ ابن السالك على قدم صهيب ٥ الشيخ شعيب ٥
ابن الاكرم الامجد ٥ الشيخ احمد ٥ ابن الحاكم ذى التصرف ٥ الشيخ
يوسف ٥ ابن السلطان المعين ٥ الشيخ شهاب الدين ٥ المشتهر
بفرخ شاه الكابلى ٥ ابن ذى الفتح المبين ٥ الشيخ نصير الدين ٥ ابن
العارف الودود ٥ الشيخ محمود ٥ ابن سعيد الاوان ٥ الشيخ سليمان ٥
ابن باذل الموجود ٥ الشيخ مسعود ٥ ابن العالم الاكمل الاشهر ٥ الشيخ
عبد الله الواعظ الاصغر ٥ ابن المحدث المجتهد الاتقى الابر ٥ الشيخ

عبد الله الواعظ الاكابره ابن المستغنى عن الشرح الشيخ
ابى الفتح ه ابن الواصل المشتاق ه الشيخ اسحاق ه ابن الحليم الكريم
الشيخ ابراهيم ه ابن قدوة الاكابره الشيخ ناصر ابن الممتاز
فى الصحابة ببشرة اتباع السنن والاثر سيدنا عبد الله المقدس
المطهر ه ابن الناطق بالصدق والصواب ه امير المؤمنين سيدنا
عمر بن الخطاب ه رضى الله عنهم اجمعين ه ورفع درجاتهم فى
اعلى عليين اشعار قلوب العارفين لها عيون ه ترى مالا يراه
الناظرينا ه والسنة باسرار تناجى ه تغيب عن الكرام الكاتبينا
واجنحة تطير بغير ريش ه الى ملكوت رب العالمينا ه سيسقيها
العزيز شراب صدق ه وتشرب فى كئوس العارفينا ه طلع شمس
وجود الحضرة الوالد الماجد من افق السعادة فى غرة ربيع الاخر سنة
الف ومائتين وسبعة عشر من الهجرة المقدسة على صاحبها الف
الف الصلوة والسلام والتحية فى بلدة مصطفى باد المشتهرة
بالرامفور صانها الله عن الفتن والشرور ه وانوار الولاية
ظاهرة من جبينه ه واثار الولاية الهداية واضحة من حركته
وسكونه شعر فى المهد ينطق عن سعادة جده ه اثر النجابة ساطع
البرهان ه ونشأ فى حجر حكم العرفان ه وجد والده فى تربيته

باحبابه بحفظ القرآن بالتجويد واشتغل بتحصيل العلم السديد
وتشرف اولا بالحضور عند شيخ والده المجذوب وصار عنده اجل
مقرب ومحبوب ولما رجع ابوه الى قطب الاقطاب حضرة الشيخ
عبد الله الدهلوي عليه رحمة ربه الباري جاء معه فى خدمته
العلية واخذ عنه الطريقة النقشبندية الاحمدية وما بلغ من
العمر عشرة كاملة فاحبه غاية المحبة حتى جعله ابناله وقرة عين
فازداد بذلك زينا على زين وشرع فى تربيته وتسليكه مقارب القرب
والعرفان واذن له فى الجمع بين تحصيل الظاهر والباطن فى ذلك
الاوان فكان يستفيد من علماء وقته العلوم المتداولة ويحضر عند
حضرة الشيخ لاقتباس الانوار والمراقبة وكان يمدحه بعلو استعداده
وسمو فطرته ويجلسه قريبا حتى على مسنده سمعت عن الثقة ينقل
عن حضرة الشيخ القيوم محمد جان المرحوم قال كنت حاضرا عند حضرة
الشيخ القيوم وهذا الولد العزيز مع والده المجيد كانا جالسين قدامه
فنظر اليهما نظر تعمق وامعان ثم قال مخاطبا للاخوان اترون هذين
القمرين المنيرين والنيرين النجيمين ايهما اسبق من الاخر والنور
الوالد الماجد ام الولد الاغر فسكتوا كلهم وما قدر احد على الجواب
فقال فى نظرى الولد اعلى واقرب الى رب الارباب والله اعلم بالصواب

وبشره بالسیر المرادی ؛ وخصه بالمشرب المحمدی ؛ ورقاه الی غایة
المقامات الخاصة المجددیة ؛ واعلاه الی نهایة الدرجات العالیة
الاحمدیة ؛ ومیزه بالخلافة الخاصیة ؛ وشرفه بالامامة العامة
کما کتب حضرة الوالد علیه رحمة ربه الماجد ؛ ان حضرة الشیخ رضی الله عنه
قد خصنی بالتوجهات الشریفیة ؛ فی جمیع المقامات المجددیة فقرسنی
فی کل منها بما یختصه فی الباطن والظاهر ؛ ویمتاز هو به عن الاخر
من الکیفیات والاسرار والبرکات والانوار ؛ ومایبنغی کتمانه من الاسرار
فما امرت بافشائه بین الاغیار ؛ سبحان الله ماذا ابین من قوة توجه
حضرة شیخنا رضی الله عنه وارضاه ؛ وقلبی وروحی فداه ؛ متی کان
یشرع فی التوجه الی فی مقام من المقامات ؛ کان ینکشف علی الوصول الیه
فی اسرع الحالات ؛ فهو کان یاخذ ذلک المقام عن محله ویاتی به فیلقیه علی
العبد الفانی او یرفعنی عن حضیض الامکان فیدخلنی الی اوج ذلک المقام
العالی کما انه رضی الله عنه یوما من الایام ؛ من غایة اللطف والانعام طلب
غلامه هذا واجلسه قریبا الیه ؛ وقرأ الفاتحة الی ارواح المشائخ زادهم
الله تقربا الیه ؛ ثم توجه الی فرایت النبی صلی الله علیه وسلم جاء
ومعه الامام الربانی المجدد الثانی ؛ وخازن الرحمة الشیخ محمد سعید
والعروة الوثقی الشیخ محمد معصوم رضی الله عنهم فجلس حضرة المجدد

نبی صلی اللہ علیہ وسلم کی زیارت

مکان حضرة شیخی وجلس النبی صلی الله علیه وسلم فی الهواء فوق راس
المجدد بفاصلة قلیلة فجعل رسول الله صلی الله علیه وسلم یتوجه الی هذا
العبد الضعیف بحیث ان الفیض یرد منه علی حضرة المجدد ثم علی
هذا الذلیل فیجعل هذه الذرة العدیم المقدار کالشمس مشعشعة الانوار
وحصل لی من ذلک حالة غریبة وکیفیة عجیبة لا یسعها البیان و
لا یصفها اللسان حتی وقعت علی الارض مغشیا مستغرقا فی بحر النسبة
الخاصة ثم عرضت علیه ما شاهدته فصدقنی وامرنی بکتمه وکذلک
فی تلک الایام یوم العید الاضحی شرف قطمیر خانقاهه هذا فی مجمع عام
بالباس ملبوساته الخاصة بیده الشریفة من التاج والعمامة والقمیص
والنعم علی باجازة مطلقة ودعا لی طویلا انتهی ما کتبه مختصرا وکذلک
استفاد حضرة الوالد من والده الماجد العلوم والحالات واخذ منه
التوجهات فی جمیع المقامات ولذلک ادخل اسمه السامی فی السلسلة
بعد اسم حضرة الشیخ العالی لتزید البرکات وتکثر الفیوضات خصه
الله تعالی بمزید قربه ورحمته واکرامه وفاض علی جمیع مریدیه و
محبیه من افضاله وانعامه ولما بلغ رضی الله عنه اثنین وثلثین
سنة من العمر الشریف قصد والده الحرم المنیف واجلسه علی
مسند ارشاد شیخه وابیه وفوض الیه القیومیة المکنونة

لديه لما رأى انه قد تحلى بحلل العلوم الشرعيه وتجمل بتيجان المعارف
اليقينيه وشخص بصره الى شموس الحقائق من مطالع الانوار و
نظر قلبه الى نور الانوار الملك العزيز الجبار واتاه الامر الواضح
الجلي بالرجوع الى العالم السفلي وارشاد العباد الى خالق السموات
بغير عماده وكان اول جلوسه سنة تسع واربعين وماتين بعد
الالف من هجرة من له العز والشرف فلله در مجلس تجلله
الهيبة والبهاء واحاط به الملائكة والاولياء فقام بترويج شريعة
الغراء المصطفويه وشد مئزره لاشاعة الطريقة العلياء
النقشبنديه الاحمديه ودعا الخلق الى الحق على الاشهاد بكمال
الاستقامة والسداد فاسرع الطالبون الى الرجوع والانقياد
من الهند والخراسان والبخارا والتوران واجتمع عنده من العلماء
والصلحاء والفقهاء والاتقياء جماعة كثيرة وانتفعوا لكلامه وصحبته
فحملوا الفقه من قلبه الزكي واقتبسوا الانوار من وجهه السني
البهي وانتهت اليه تربية المريدين وانحصر عليه تسليك
الطالبين واولي مفاتيح الحقائق وسلمت اليه ازمة المعارف
والدقائق فاصبح غوث الوقت علما وعملا وقام بالنظر والفتوى
فرعا واصلا وبين الحكم نقلا وعقلا واستمر للحق قولا وفعلا ودرس

العلوم الدينيه • وحقق واملأ المعارف اليقينيه • ودقق فانتشرت
اخباره فى الآفاق • وشدت اليه من كل فج عميق الاعناق • فكم رد الى الله
عزوجل عاصياً • وكم نبت الله سبحانه به واهتيا • وكم فك من قيد
النفس اسارى • وكم اصحى من خمر الهوى سكارى • وكم وهب الله تعالى به مقاماً
وحالاً • وكم احسن الله سبحانه به حالاً ومآلا • وكم ابرأ النفوس من
اسقامها • وكم شفى الخواطر من اوهامها • وكم بث الدر الغرر على بساط الافهام
تتسابق لالتقاطها الالباب والاقلام حتى صارت تلاميذه اكثر من ان
تحصى • وشاعت خلفاؤه اشاعة لجل من ان تحصى • فكان يكتب لهم
الرسائل الشريفية • مشحونة من العلوم والمعارف الفائقة ويرسل اليهم
الكتب اللطيفة • مملوة من الاسرار والدقائق السامية • كالانهار الازهار
فى بيان الطريقة الاحمدية والقادرية والجشتية والنقشبندية • و
الفوائد الضابطة فى اثبات الرابطة • والحق المبين فى الرد على الوهابين
وسعيد البيان فى مولد سيد الانس والجان • والذكر الشريف فى
المولد المنيف • وغيرها من مكاتيب كثيرة جمعت فى كوراريس حمرة
وانا اورد مكتوباً منها فى هذا المقام ليستفيض به الخاص والعام • فان
القليل يدل على الكثير • والقطرة تنبئ عن البحر الغدير • قال رضى الله
عنه وارضاه • وافاض علينا من بركات سره ومحياه • بسم الله الرحمن الرحيم

